کر لی تھی لیکن ان سب کو جمع کر کے شایع کرنے کا خیال ان کی وفات سے صرف سات سال قبل پیدا ہوا۔ ابتدا میں غالب راضی نہ ہوئے اور منشی شیو نراین کو یہ کہہ کر ٹال دیا کہ "ان کا چھاپنا میرے خلاف طبع ہے۔" آخر کار ممتاز علی میرٹھی نے سب سے پہلے عملی قدم اٹھایا اور چودھری عبدالغفور سرور او صاحب عالم و شاہ عالم صاحبان کے نام کے ۱۳۱ خطوط ۱۸۶۱ء ہی میں جمع کر لئے جن پر سرور نے ایک دیباچہ اور قطعۂ تاریخ بھی لکھ دیا لیکن بعد کو ممتاز علی خاں کو خیال آیا کہ بعض دیگر حضرات کے خطوط بھی جمع کئے جا سکتے ہیں۔ اس سلسلہ میں انھوں نے خواجہ غلام غوث خاں بیخبر کی مدد سے ۱۳۷ خطوط اور جمع کیے۔ ان کے علاوہ تقریظیں اور نثر کے دوسرے نمونے بھی حاصل کر لئے۔ اس طرح پانچ سال میں مسودہ مکمل کر کے "عود ہندی" نام رکھا اور ۱۸۶۶ء میں مطبع مجتبائی میرٹھ کو بغرض طباعت دے دیا لیکن اس کو چھپتے چھپتے دو سال لگ گئے اور آخر کار ۱۹ اکتوبر ۱۸۶۸ء کو اس وقت شایع ہوا جب مرزا غالب دنیا میں اور صرف چار ماہ کے لئے موجود تھے۔

**اردوئے معلیٰ** ممتاز علی خاں کی تحریک کا جب غالب کے دوستوں اور شاگردوں کو علم ہوا تو وہ اُن کے خطوط کے مجموعہ کی اشاعت کے لئے چشم براہ ہو گئے اور مرزا پر اسکی اشاعت کا تقاضا شروع کیا۔ مرزا آخر تنگ آ گئے اور اپنی طرف سے بھی اپنے مرسلہ خطوط کے واپس ملنے کی کوشش شروع کی۔ ممتاز علی خاں کی تعویق سے ان کو شبہ ہوا کہ شاید اب وہ نہ چھاپیں گے چنانچہ انھوں نے خواجہ غلام غوث خاں بیخبر کو لکھا کہ:۔

"اجی حضرت! یہ منشی ممتاز علی خاں کیا کر رہے ہیں۔ رقعے جمع کئے اور نہ چھپوائے۔ فی الحال پنجاب احاطہ میں ان کی بڑی خواہش ہے۔ جانتا ہوں کہ

وہ آپ کو کہاں ملیں گے جو آپ ان سے کہیں۔ مگر یہ تو حضرت کے اختیار میں ہے کہ جتنے میرے خطوط آپ کو پہنچے ہیں وہ سب یا اُن سب کی نقل بطریق پارسل آپ مجھ کو بھیج دیں۔ جی یوں چاہتا ہے کہ اس خط کا جواب وہی پارسل ہو۔"

اس سلسلہ میں مرزا کے شاگرد منشی جواہر سنگھ جوہر نے میر فخر الدین مہتمم اکمل المطابع کے ساتھ مل کر مرزا کے خطوط جمع کرنے شروع کئے۔ لیکن مرزا کی یہ خواہش ان کے جیتے جی پوری نہ ہوی کیونکہ یہ مجموعہ "اردوئے معلیٰ" ان کی وفات کے بعد مارچ ۱۸۶۹ء میں شایع ہوا۔

**غالب کے بعد** خطوط غالب کے ان دو مجموعوں کی اشاعت کے بعد ان کے متعدد خطوط اور شایع ہوئے ہیں جو رسالوں میں شایع ہوتے رہتے ہیں۔ ڈاکٹر عبدالستار صدیقی نے کئی خط چھاپے اور ان کے متعلق تحقیقی مضامین لکھے ہیں۔ سچ تو یہ ہے کہ ڈاکٹر صدیقی اور پنڈت مہیش پرشاد یہ دونوں صاحبین مرزا غالب کی تصنیفات کے متعلق اچھی بصیرت رکھتے ہیں اور اس موضوع پر ان کے محققانہ مضامین کو خاص اہمیت حاصل ہے۔ موخر الذکر نے غیر مطبوعہ خطوط کا ایک بہت بڑا ذخیرہ جمع کر لیا ہے۔ ان کی اشاعت کے بعد غالب اور ان کے کارناموں کے متعلق ہماری معلومات میں اور بھی اضافہ ہوگا۔

**مکاتیب غالب** مرزا کے بعد جب ان کے غیر مطبوعہ کلام اور تحریروں کو غیر معمولی اہمیت حاصل ہوتی گئی تو جہاں بھوپال کے کتب خانہ سے دیوان غالب کا "نسخۂ حمیدیہ" شایع ہوا، رامپور کے کتب خانہ سے "مکاتیب غالب" بھی خاص اہتمام اور نفاست

کے ساتھ شایع کیے گئے۔ دربار رامپور سے مرزا کی خط و کتابت بارہ برس (جنوری ۱۸۵۷ء سے فروری ۱۸۶۹ء) تک جاری رہی۔ یعنے آٹھ سال نواب یوسف علی خاں کے ساتھ اور چار سال نواب کلب علی خاں کے ساتھ۔ یہ تمام خطوط ریاست کے دارالانشاء میں محفوظ تھے اور ان کو ۱۹۳۶ء کے آغاز میں امتیاز علی صاحب عرشی ناظم کتب خانۂ رامپور نے نہایت اہتمام سے مرتب کر کے شایع کیا ہے۔ اس مجموعہ میں کل ۱۱۵ خطوط ہیں۔ اور حاشیہ پر ان خطوط کی نقلیں بھی چھاپ دی گئی ہیں جو ریاست کی طرف سے مرزا کے مکاتیب کے جواب میں بھیجے گئے تھے۔ ان سے غالب کی زندگی، تعلقات اور دیگر حالات پر اچھی روشنی پڑتی ہے۔

# غالب کے اعزّہ و احباب

## اعـــزہ

### بیوی اور اولاد

مرزا غالب کی بیوی دلی کے ایک شریف اور رئیس خاندان کی حلیم الطبع اور متقی و پرہیزگار خاتون تھیں جن کے والد الٰہی بخش خاں معروف ایک صاحب ذوق اور علم دوست امیر تھے۔ وہ پاکیزہ شاعر اور خانہ نشیں صوفی تھے۔ اور شاعروں اور اپنے معتقدوں کی ہمیشہ امداد کرتے رہتے تھے۔ ان کی دو لڑکیاں بنیادی بیگم اور امراؤ بیگم اور دو فرزند علی بخش خاں رنجور اور علی نواز خاں تھے۔ چھوٹی دختر امراؤ بیگم کی شادی نہایت کمسنی میں مرزا غالب سے ۷ رجب ۱۲۲۵ھ ۱۸۱۰ء کو ہوئی۔ انھوں نے اپنے رنگین مزاج شوہر کے عادات و اطوار کی اصلاح میں بہت کچھ حصہ لیا اور زمانۂ فلاکت میں اپنے پریشاں حال خاوند کا ہر طرح سے ساتھ دیا۔ یہاں تک کہ اپنے زیور اور کپڑے بھی فروخت کے لئے دے ڈالے۔ انھوں نے خود بھی تمام عمر اپنے شوہر کی طرح افلاس میں گذاری اور خاص کر جب مرزا نے مقروض انتقال کیا تو ان کے بعد ان کے قرضوں کی ادائی اور اپنی زندگی کو عزت سے گزارنے میں بے حد زحمت اٹھائی۔ آخر کار مرزا کے بعد ایک سال کے اندر اندر انھوں نے بھی ۴ فروری ۱۸۷۰ء کو مرزا کی برسی کے روز ہی انتقال کیا۔ اس وقت ان کی عمر ستر سال کے قریب ہوگی۔

مرزا کے تعلقات اپنی بیوی کے ساتھ کچھ زیادہ شگفتہ نہ تھے۔ دونوں کی طبیعتوں میں بے حد اختلاف تھا۔ انشاء کا مصرعہ کہ ع میں ہوں ہنسوڑ تو ہے مقطع میرا تیرا میل نہیں۔ ان دونوں پر پوری

طرح منطبق ہوتا ہے۔ مرزا ظریف الطبع، رند مشرب، یار باش اور جدت پسند تھے تو اُن کی بیوی متقی، پرہیزگار، پابند صوم وصلوٰۃ اور قدامت پسند تھیں۔ دونوں کے کھانے پینے کے برتن علیحدہ ہوگئے تھے۔ اور مرزا اپنی ظریفانہ طبیعت کے اقتضا سے اپنی بیوی کے ساتھ بھی موقع بے موقع ظرافت ومزاح سے نہیں چوکتے تھے۔ اس سے متعلق ان کے کئی لطیفے مشہور ہیں اور مولوی حالی نے بھی "یادگارِ غالب" میں نقل کئے ہیں۔

ان کے اگرچہ سات بچے ہوئے مگر کوئی سال ڈیڑھ سال سے زیادہ نہ جیا۔ یہ بھی ایک وجہ ہوگی کہ مرزا اپنی بیوی اور زنانہ مکان کی طرف زیادہ توجہ نہ رکھتے تھے۔ اس کے علاوہ بیوی کی عبادت گزاری اور تقوے کا خیال بھی پیش نظر ہوگا۔ کیونکہ ایک لطیفہ یہ بھی ہے کہ وہ زنانہ مکان میں اس طرح جوتے اتار کر ادب سے داخل ہوتے جیسے کوئی مسجد یا درگاہ میں جا رہا ہے۔

**زین العابدین خاں عارفؔ اور ان کی اولاد**

غالب کی سالی بنیادی بیگم غلام حسین خاں مسرور سے بیاہی تھیں جن کے فرزند زین العابدین خاں عارفؔ کو مرزا بہت چاہتے تھے اور ان کی شرافت طبع، اور شاعرانہ ذوق کی قدر کرتے تھے۔ چنانچہ جب انھوں نے عین عالم جوانی میں ۱۸۵۲ء/۱۲۶۸ھ میں انتقال کیا تو غالب نے وہ پُردرد مرثیہ لکھا جو اُن کے کلام کا سب سے زیادہ موثر نمونہ ہے اور جس کا ایک ایک مصرعہ دردِ محبت سے بھرا ہوا ہے۔ اس کا صرف حسب ذیل مطلع ہی مرزا کے جذبات غم والم کے اظہار کیلئے کافی ہے

لازم تھا کہ دیکھو مرا رستہ کوئی دن اور  تنہا گئے کیوں اب رہو تنہا کوئی دن اور

اس مرثیہ کے علاوہ غالب نے عارف کی زندگی ہی میں ان کے متعلق حسبِ ذیل قطعہ لکھا تھا جس سے غالب کی محبت کا اندازہ ہو سکتا ہے ؎

آں پسندیدہ خوے عارف نام | کہ رخش شمع دودمانِ منست
از نشاطِ نگارشِ نامش | خامہ رقاص در بنانِ منست
آنکہ در بزم قرب و خلوتِ اُنس | غمگسارِ مزاج دانِ منست
زورِ بازوے کامرانیِ من | راحتِ روحِ ناتوانِ منست
سود سرمایۂ کمالِ منی | سخنت گنج شائگانِ منست
اے کہ میراثِ خوارِ من باشی | اندر اُردو کہ آں زبانِ منست
از معانی ز مبدءِ فیّاض | یادِ آنِ تو ہرچہ آنِ منست

افسوس کہ غالب کی دعائیں بے کار گئیں۔ اور عارف کو اس میراث خواری کا موقع نہ ملا۔

عارف کے دو فرزند تھے باقر علی خاں کامل اور حسین علی خاں شاداں۔ باپ کے بعد مرزا اور ان کی بیوی نے ان دونوں کو اپنے بچوں کی طرح پرورش کیا اور ان کے کھیل کود، تعلیم و تربیت، اور بعد کو معیشت و ملازمت کے لئے ہر طرح سے کوشش کی۔ باقر علی خاں کی شادی سترہ سال کی عمر میں نواب ضیاء الدین احمد خاں کی دختر معظم زمانی بیگم سے کرادی۔ ان کے تین صاحبزادیاں ہوئیں۔ بڑی صاحبزادی محمد سلطان بیگم کی پیدائش کا قطعہ تاریخ بھی غالب نے لکھا تھا جو "سبد چین" میں موجود ہے۔

باقر علی خاں اپنے باپ کے انتقال کے وقت صرف پانچ سال کے تھے۔ اس وقت سے

غالب کے زیر پرورش رہے۔ بیس سال کی عمر میں مرزا نے ان کو مہاراجہ الور کے یہاں ملازم کرادیا تھا۔ انھوں نے بھی اپنے باپ کی طرح عین عالم شباب میں ۲۰ سال کی عمر میں ۱۸۷۶ء / ۱۲۹۳ھ میں انتقال کیا۔

حسین علی خاں ۱۸۵۰ء میں پیدا ہوئے تھے اور عارف کے انتقال کے وقت صرف دو سال کے تھے۔ غالب ان کو بے حد چاہتے تھے اور آخر زمانہ میں ان کی شادی کی فکروں میں تھے کہ انتقال ہوگیا۔ حسین علی خاں نے رامپور میں کچھ دنوں ملازمت کی مگر یہ بھی باپ اور بھائی کی طرح جواں مرگ ثابت ہوئے اور ۱۸۸۰ء میں تیس (۳۰) سال کی عمر میں انتقال کیا۔

**ضیاء الدین احمد خاں**

عارف اور ان کے بچوں کے بعد مرزا کو نواب ضیاء الدین احمد خاں اور ان کی اولاد سے تعلق خاطر تھا۔ یہ غالب کی بیوی کے حقیقی چچا زاد بھائی تھے اور اپنے سسرالی عزیزوں میں غالب کو سب سے زیادہ انہی سے محبت تھی یہ غالب کے ارشد تلامذہ میں ہونے کے علاوہ ان کے شفیق دوست اور سچے قدرداں بھی تھے چنانچہ مالی پریشانی کے زمانہ میں مرزا کی بیوی کو پچاس روپئے ماہوار دیا کرتے تھے۔ نیر فارسی میں اور رخشاں اردو میں تخلص کرتے تھے۔ شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ اچھے مورخ اور بڑے عالم و فاضل تھے۔ مرزا کے اعزہ میں ان سے بڑھ کر صاحب ذوق علم پرور اور سلیقہ مند کوئی نہ تھا۔ غالب نے ان کی تعریف میں ایک فصیح و بلیغ قصیدہ لکھا ہے جس میں ان کی عنایتوں کے اعتراف کے ساتھ اس امر کا بھی تذکرہ کیا ہے کہ ذوق شعر و سخن میں نیر میرا نمونہ ہیں۔ ان کا شعر ہے ؎

به نکته شیوهٔ شاگرد من به من ماناست    صنم بصورت خود هم تراشد آذر من

نواب ضیاء الدین خاں نے بڑی تلاش اور محنت سے ایک عظیم الشان کتب خانہ جمع کر لیا تھا مگر افسوس ہے کہ غدر کے ہنگامہ میں وہ بھی تلف ہو گیا۔ انھوں نے غالب کے کلام کی حفاظت اور اشاعت میں بھی بڑا حصہ لیا ہے۔ مشہور انگریز مورخ الیٹ نے تاریخ ہند کی تالیف میں نیر رخشاں سے کافی استفادہ کیا تھا۔ انھوں نے ۱۳۰۲ھ ۱۸۸۳ء میں وفات پائی اور میر مہدی مجروح نے اس مصرعہ میں کہ ع "اب نہ باقی رہی وہ رونق و شان دہلی" ان کی وفات کی بالکل صحیح تاریخ نکالی ہے کیونکہ ان کے بعد دلی کے قدیم علم دوست اور صاحب ذوق بزرگوں کا کوئی نمونہ باقی نہ رہا۔ غالب نے ان کے متعلق بالکل سچ لکھا تھا۔

بہ دین و دانش و دولت یگانۂ آفاق  بہ عمر کہتر و از روئے رتبہ مہتر من

ضیاء الدین احمد خاں کی اولاد میں شہاب الدین ثاقب اور سعید الدین طالب مشہور ہوئے اور ان کی دختر معظم زمانی بیگم زوجہ باقر علی خاں کا ذکر گذر چکا ہے۔ ثاقب کو بھی مرزا بہت چاہتے تھے۔

**علاء الدین احمد خاں**

علاء الدین احمد خاں علائی بھتیجے تھے نیر رخشاں کے۔ ان کے والد نواب امین الدین احمد خاں لوہارو کے رئیس اور نیر کے بڑے بھائی تھے۔ اور باپ بیٹے دونوں سے غالب کے اچھے تعلقات تھے۔ چونکہ امین الدین احمد خاں اکثر لوہارو میں رہتے تھے اور خاندان میں بڑے تھے اس لئے غالب سے ویسی بے تکلفی نہ تھی جیسی ان کے چھوٹے بھائی نیر اور ان کے فرزند علائی سے تھی۔ لیکن وہ بھی غالب کے قدر دان اور ہمدرد تھے اور ان کی بیوی (جو امین الدین خاں کی چچا زاد بہن تھیں) کی ہر طرح خبر گذاشت

اور مدد کرتے رہتے تھے۔ ان میں اوران کے فرزند علائی میں جب ۱۸۶۵ء میں کسی سلسلہ میں رنجش ہوگئی تو غالب نے دونوں میں صفائی کرادینے کی ہر طرح سے کوشش کی چنانچہ ان کے خطوط سے واضح ہوتا ہے کہ وہ کس طرح فرزند سے خوش ہوجانے کے لئے امین الدین احمد خاں کی خوشامد کرتے ہیں اوران کو شگفتہ رکھنے کے لئے کوشاں ہیں۔

علاءالدین احمد خاں غالب کے خاص تربیت یافتہ اور منظور نظر تھے۔ عارف کے بعد غالب انہی کو چاہتے تھے۔ اور ۱۸۶۳ء میں فارسی نظم و نثر میں اپنی جانشینی کی ایک سند لکھدی تھی۔ جس کے چند آخری جملے یہ ہیں :۔

"نمی نگری کہ برادر زادہ نامور روشن دل روشن گہر میرزا علاءالدین خاں بہادر دام بقاءہ
بہ فرہ بابِ خرد خداداد راہِ سخن بہ رہنمائی من رفت۔ و در پیری من و بینائی
خویش بہ بزمستانِ سخن گستری جائے من از من گرفت۔ اینک چنانکہ در
خویشاوندی و یگانگی مردم چشم جہاں بین منست۔ برجا بالش ہنرمندی و
فرزانگی جانشین منست الخ"

اسی طرح ۱۸۶۸ء میں علاءالدین احمد خاں کو اردو میں بھی اپنا جانشین قرار دیکر ایک اور سند لکھ دی تھی جس کی عبارت یہ ہے :۔

اقبال نشان والا شان صدرہ عزیز تر از جان میرزا علاءالدین خاں کو
دعائے درویشانہ غالب دیوانہ پہنچے۔ سالِ نگارش تم کو یاد ہوگا میں نے
دبستانِ فارسی کا تم کو اپنا جانشین و خلیفہ قرار دیکر ایک سجل لکھ دیا ہے۔

اب جو چار کم اسی برس کی عمر ہوئی اور جانا کہ میری زندگی برسوں کیا مہینوں کی نہ رہی۔ شاید بارہ مہینے جس کو ایک برس کہتے ہیں اور جیوں۔ ورنہ دو چار مہینے پانچ سات ہفتے، دس بیس دن کی بات رہ گئی ہے۔ اپنے ثبات حواس میں اپنی دستخط سے یہ توقیع تم کو لکھ دیتا ہوں کہ فن اردو میں نظماً و نثراً تم میرے جانشین ہو۔ چاہئے کہ میرے جاننے والے جیسا مجھ کو جانتے تھے ویسا تم کو جانیں۔ اور جس طرح مجھ کو مانتے تھے تم کو مانیں۔ کُل شیئٍ ھالکٌ الا وجہہٗ ویبقیٰ وجہُ ربک ذوالجلال والاکرام

یکشنبہ سلخ صفر ۱۲۸۵ھ م ۲۱ جون ۱۸۶۸ء از دہلی "

غالب کی یہ پیشین گوئی صحیح نکلی چنانچہ وہ نو ماہ کے اندر ہی ۲ ذیقعدہ ۱۲۸۵ھ کو فوت ہوگئے اور یہ تحریر اُن کی آخری دستخطی تحریر ثابت ہوئی۔

علاء الدین احمد خان کے نام متعدد خطوط موجود ہیں جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ واقعی غالب ان کو اور ان کے بچوں کو بہت چاہتے اور اپنا وارث سمجھتے تھے۔ یہ بھی اچھے شاعر اور صاحب ذوق امیر تھے اور اپنے والد کے بعد لوہارو کے رئیس ہوئے تھے۔

غالب کے اعزہ میں یوں تو اور بہت سے مشہور و معروف اصحاب کا ذکر کیا جا سکتا ہے لیکن یہاں صرف انہی کا تذکرہ کیا گیا جنھوں نے غالب کی زندگی اور کارناموں میں کوئی حصہ لیا تھا۔ ان کے علاوہ جن اعزہ کے نام غالب کی تحریروں اور خاص کر خطوط میں ملتے ہیں ان سب کے تعلقات ان شجروں سے ظاہر ہوں گے جو یہاں (خاص طور پر تیار کرکے) درج کئے جا رہے ہیں :—

# مرزا غالب کے اعزّہ

ترسم خاں
رستم خاں
خواجہ قطب الدین خاں
خواجہ حاجی خاں
بدرالدین خاں خواجہ امان
شمس الدین خاں خواجہ امان

حسام الدولہ
خواجہ غلام حسین خاں کمیدان
عزت النساء = عبداللہ بیگ خاں
نصراللہ بیگ خاں
دختر
دختر
دختر
زوجہ مبارک علی بیگ برلاس

غالب
مرزا یوسف
عزیز النساء
زوجہ غلام فخر الدین خاں
سکندر زمانی بیگم
زوجہ سرور جنگ

چھوٹی خانم زوجہ مرزا اکبر بیگ
امانی خانم
زوجہ علی بخش خاں
رنجور
غلام فخر الدین خاں
مرزا عاشور بیگ
مرزا احمد بیگ
مرزا عباس بیگ
مرزا مغل بیگ
سرور جنگ

امیر النساء بیگم
زوجہ
خواجہ حاجی خاں
جواد الدولہ
مرزا فضل بیگ
مرزا فرحت اللہ بیگ

موتی بیگم
زوجہ اکبر علی بیگ
کوتوال آگرہ
وفادار علی بیگ
نیاز علی بیگ

# مرزا غالب کے سسرالی اعزہ



# احباب

مرزا غالب یار باش اور دوست پرست انسان تھے۔ یہی وجہ ہے کہ ہر فرقہ اور ہر مذہب اور ہر طبقہ و ہر پیشہ کے لوگ ان کے دوستوں کی طویل فہرست میں نظر آتے ہیں۔ ان کے خطوط ان کی محبت اور وسیع تعلقات کی ہمیشہ شہادت دیں گے۔ ان ہندو و مسلم دوستوں میں چار اصحاب ایسے ہیں جن کا ان کی زندگی اور کارناموں سے خاص تعلق رہا ہے۔ ان میں سب سے پہلے

**نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ**

جہانگیرآباد کے رئیس نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ و حسرتی قابل ذکر ہیں۔ یہ عظیم الدولہ سرفراز الملک نواب مرتضیٰ خاں بہادر کے فرزند اور بڑے خوش ذوق اور خوش گفتار شاعر تھے۔ اردو اور فارسی دونوں زبانوں میں شعر کہتے تھے۔ پہلے حکیم مومن خاں سے مشورہ سخن کیا اور بعد کو غالب سے اصلاح لینے لگے۔ دلی کے آخری دور کے چند بہترین علما اور صاحبان ذوق میں سے ہیں۔ مولوی حالی پانی پت سے آکر انہی کے یہاں ان کے بچوں کی تعلیم کے لئے قیام پذیر ہوئے تھے اور ان ہی سے مشورہ سخن کرتے تھے۔ وہ لکھتے ہیں ؂

حالی سخن میں شیفتہ سے مستفید ہے　　غالب کا معتقد ہے مقلد ہے میر کا

شیفتہ ان چند خوش قسمت بزرگوں میں سے تھے جن کی سخن فہمی پر غالب کو ناز تھا چنانچہ وہ شعر غالب کی نظر سے گر جاتا تھا جس کی شیفتہ تعریف نہ کرتے۔ ان کا شعر ہے ؂

غالب بہ فن ریختہ تا زد بدیں ارزش کہ او　　ننوشت در دیواں غزل تا مصطفیٰ خاں خوش نکرد

سخن فہمی کے علاوہ مصطفےٰ خاں میں اور بھی خوبیاں تھیں۔ سب سے بڑی خوبی ان کی انسانی ہمدردی تھی جس سے غالب ایسے وقت میں مستفید ہوئے جبکہ ان کے اعزہ بھی ان کی امداد کو اپنے لئے باعث ننگ سمجھتے تھے۔ وہ جب جوے کے الزام میں قید ہو کر محبس میں داخل ہوئے تو معلوم ہوتا ہے کہ مرزا کے قریبی اعزہ بھی انجان بن گئے لیکن نواب شیفتہ نے خلوص سے خبر گیری کی۔ وہ روزانہ کھانا اور کپڑے بھیجا کرتے تھے۔ چنانچہ مرزا نے اپنی اس نظم میں جو قید خانہ میں لکھی تھی ان کا اس طرح ذکر کیا ہے ؎

خود چرا تو ں خورم از غم کہ بہ غمخواری من ۔ رحمت حق بہ لباس بشر آمد گوئی

خواجہ ہست دریں شہر کہ از پرسش وے ۔ پایۂ خویشتنم در نظر آمد گوئی

مصطفےٰ خاں کہ دریں واقعہ غمخوار من است ۔ گر بمیرم چہ غم از مرگ عزادار من است

شیفتہ نے اردو شاعروں کا ایک تذکرہ "گلشن بے خار" بھی لکھا تھا جو اصابت رائے اور انتخاب کلام کے لحاظ سے اردو کے بہترین تذکروں میں شمار کیا جاتا ہے۔ انھوں نے جس شاعر کے متعلق جو رائے ظاہر کر دی ہے وہ ہر زمانہ میں مستند سمجھی جائے گی۔

غدر کے زمانہ میں جہاں اکثر مسلمان صاحبانِ علم و فضل اور امرا و رؤسا قید ہوئے نواب مصطفےٰ خاں پر بھی شبہ کیا گیا اور وہ بھی قید ہو گئے جس کا غالب کو بڑا قلق رہا۔ آخر کار جب ان کے بری ہونے کی اطلاع ملی تو مرزا بے حد خوش ہوئے۔ نواب شیفتہ نے غالب کے چند ماہ بعد تر سٹھ سال کی عمر میں ۱۲۸۶ھ / ۱۸۶۹ء میں وفات پائی۔ ان کی تعریف میں مرزا نے ایک قصیدہ لکھا تھا جس کی تشبیب کے چند شعر یہ ہیں ؎

دست رد بر تاج قیصر می زنم | پشت پا بر تخت خاقاں می زنم
آں ہمائے تیز پروازم کہ بال | در ہوائے مصطفےٰ خاں می زنم
عرفی و خاقانیش فرمان پذیر | سکہ در شیراز و شرواں می زنم
او سر آمد ست و من چاؤش وار | بانگ بر اجرام و ارکاں می زنم
گلشن کویش گذرگاہ من است | دم ز یاری می زنم ہاں می زنم
مہرورزی ہیں کہ با شم ہم نشیں | من کہ زانو پیش درباں می زنم

**مولانا فضل حق خیر آبادی** وہ بزرگ ہستی ہے جس نے غالب کے اخلاق و عادات اور شاعری کی اصلاح میں بہت بڑا حصہ لیا۔ ان کی بزرگی و عظمت کا اس واقعہ سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ مرزا جیسے خود رائے اور آزادہ رو شاعر و ادیب جن کی نظر میں بڑے بڑے متقدمین شعراء و علماء نہیں جچتے تھے' مولانا کی بڑی تعظیم اور عزت کرتے تھے۔ چنانچہ جب وہ دہلی سے سررشتہ داری عدالت چھوڑ کر جانے لگے تو مرزا نے اخبار آئینۂ سکندر میں اشاعت کے لئے ایک تحریر بھیجی جس کا آخری جملہ یہ ہے :-

"خفا کہ اگر پایۂ علم و فضل و دانش و بینش مولوی فضل حق آں مایہ بجا ہند
کہ از صد یک وا ماندو باز آں پایہ را بہ سررشتہ داری عدالت دیوانی
سنجند ہنوز ایں عہدہ دون مرتبۂ وے خواہد بود۔"

مولانا ۱۲۱۲ھ میں پیدا ہوئے۔ ان کے والد مولانا فضل امام صاحب خیر آباد کے رہنے والے تھے۔ ان کے علم و فضل و دانش کا ہر جگہ شہرہ تھا۔ امیر مینائی نے "انتخاب یادگار" میں فضل حق کی نسبت لکھا کہ:-

"بڑے ادیب، بڑے منطقی، نہایت ذہین، نہایت ذکی، طلیق و لیق
انتہا کے صاحب تدقیق و تحقیق جس شہر میں آپ رونق افروز ہوئے
صدہا آدمی بہرہ اندوز ہوئے۔ شاہجہاں آباد میں اگرچہ عدالتین
کے سررشتہ دار تھے، مگر بڑے ذی اقتدار اور صاحب اختیار تھے۔
جھجر میں مشاہرۂ جلیلہ پر نوکر رہے۔ الور اور سہارنپور اور ٹونک
سب جگہ معزز و موقر رہے۔ لکھنؤ میں صدر الصدور تھے اور اس
دار الریاست (رامپور) میں پہلے محکمۂ نظامت اور پھر عدالتین
پر مامور تھے۔ جناب مستطاب نواب فردوس مکان کو بھی آپ سے
تلمذ رہا ہے۔ اور بندگان حضور (نواب خلد آشیاں) نے بھی کچھ
پڑھا ہے۔ آٹھ برس بہت اعزاز و اکرام کے ساتھ رہے۔ پھر یہاں سے
تشریف لے گئے۔"

دہلی کے قیام کے زمانہ میں مرزا سے ایسی دوستی ہو گئی کہ عمر بھر مرزا ان کے معتقد رہے
مرزا کا جو منتخب دیوان اس وقت متداول ہے وہ مولانا ہی کا منتخب کردہ ہے۔ مولانا نے
مرزا کی شاعری کو صحیح راستہ پر ڈال دیا ورنہ کیا تعجب کہ وہ اسی طرح آوارہ گردی کرتے رہتے
مولانا نے کسی معاملہ میں ناراض ہو کر اپنی خودداری کے اقتضا سے دلی کی سررشتہ داری
سے استعفیٰ دے دیا اور وہاں سے نواب فیض محمد خاں کی دعوت پر جھجر تشریف لے گئے۔
ان کی جدائی کا مرزا اور اہل دہلی کو بڑا صدمہ ہوا۔

غدر ۵۷ء میں جہاں اکثر مسلمان علما و فضلا پر تباہی آئی مولانا بھی بغاوت کے جرم میں گرفتار ہوئے اور جزائر انڈمان کو جلاوطن کر دئے گئے۔ مرزا غالب اپنے دوستوں کو کلکتہ خطوط لکھ کر ان کے متعلق حالات دریافت کرتے رہتے تھے۔ ان کو آخر تک ان کی فکر رہی کہ نہ معلوم انڈمان میں کیسی گذرتی ہو گی۔ آخر کار مولانا نے غالب کی زندگی ہی میں ۲ صفر ۱۲۷۸ھ کو غریب الوطنی میں انتقال کیا۔ ان کا نام ان شہدائے ملت کے سر فہرست ہے کا جو حق گوئی، صداقت، اور علم و فضل کی خاطر ہر طرح کا نقصان برداشت کر لیتے ہیں۔

مولانا صاحب تصنیف و تالیف تھے اور ان کی تصنیفات کی ایک طویل فہرست ہے۔

**مفتی صدر الدین خاں آزردہ** | دہلی کے صدر الصدور اور غالب کے خاص احباب میں سے تھے اور علم و فضل اور سخن فہمی و سخنوری میں ممتاز تھے۔ ان کی نسبت غالب نے لکھا تھا ۔

ہست درا خوش نفسانند سخنور کہ بود      یاد در خلوت شاں مشک فشاں از دم شاں
مومن و نیر و صہبائی و علوی وانگاہ      حسرتی اشرف و آزردہ بود اعظم شاں

آزردہ ان مخصوص بزرگوں میں سے ہیں جنھوں نے غالب کے ذوق سخن پر بڑا اچھا اثر ڈالا اور خود غالب کے فضل و کمال کے معترف اور قدر داں تھے۔ غدر کے زمانہ میں یہ بھی گرفتار ہوئے تھے لیکن پھر بچ گئے۔ غالب کے ساتھ ان کے جو مخلصانہ تعلقات تھے ان کا تذکرہ یادگار غالب میں جگہ جگہ نظر سے گذرتا ہے۔

**منشی نبی بخش حقیر** | علی گڑھ ضلع میں سررشتہ دار تھے۔ مولوی حالی نے لکھا ہے کہ سخن فہمی سخن سنجی کی

بڑے بڑے لوگوں سے تعریف سنی گئی ہے۔" ان سے غالب کے گہرے مخلصانہ تعلقات تھے۔ چنانچہ جب وہ دلی آئے تو مرزا ہی کے مکان پر قیام کیا۔ اس زمانہ میں انھوں نے اپنے شاگرد مرزا تفتہ کو ایک خط لکھا جس میں حقیر کی نسبت لکھتے ہیں :۔

"خدا نے میری بیکسی اور تنہائی پر رحم کیا اور ایسے شخص کو میرے پاس بھیجا جو میرے زخموں کا مرہم اور میرے درد کا درماں اپنے ساتھ لایا۔ اور جس نے میری اندھیری رات کو روشن کر دیا۔ اس نے اپنی باتوں سے ایک ایسی شمع روشن کی جسکی روشنی میں میں نے اپنے کلام کی خوبی جو تیرہ بختی کے اندھیرے میں خود میری نگاہ سے مخفی تھی، دیکھی۔ میں حیران ہوں کہ اس فرزانہ یگانہ یعنی منشی نبی بخش کو کس درجے کی سخن فہمی و سخن سنجی عنایت ہوئی ہے۔ حالانکہ میں شعر کہتا ہوں اور شعر کہنا جانتا ہوں۔ مگر جب تک میں نے اس بزرگوار کو نہیں دیکھا یہ نہیں سمجھا کہ سخن فہمی کیا چیز ہے؟ اور سخن فہم کسکو کہتے ہیں؟ مشہور ہے کہ خدا نے حسن کے دو حصے کئے۔ آدھا یوسف کو دیا اور آدھا تمام بنی نوع انسان کو۔ کچھ تعجب نہیں کہ فہم سخن اور ذوق معنی کے بھی دو حصے ہو گئے ہوں اور آدھا منشی نبی بخش کے اور آدھا تمام دنیا کے حصہ میں آیا۔ گو زمانہ اور آسمان میرا کیسا ہی مخالف ہو میں اس شخص کی دوستی کی بدولت زمانہ کی دشمنی سے بے فکر ہوں اور اس نعمت پر دنیا سے قانع ۔"

ظاہر ہے کہ غالب کے دل میں حقیر کی کتنی عزت تھی۔ وہ ہر جگہ ان کو بھائی اور ان کے فرزند عبد اللطیف کو بھتیجے کے رشتہ سے یاد کرتے تھے۔ جب انھوں نے اپنی کتاب دستنبو

آگرہ میں چھپائی تو منشی نبی بخش ہی نے اس کی تصحیح وغیرہ کا ذمہ لیا۔ غالب کو ان پر بے حد اعتماد تھا اور ان دونوں کے آپس میں کوئی بیگانگی نہ تھی۔

---

# تلامذہ

غالب کے تلامذہ کا حلقہ بھی نہایت وسیع تھا اور ان میں بھی ہر مذہب و ملت کے لوگ شامل تھے۔ ان کے سب سے چہیتے اور مشہور شاگرد مجروح تھے۔ جو غالب کی دید کے مشتاق اور ان کے خطوط کے ہمہ تن منتظر رہتے تھے۔ غالب نے ان کو لکھا تھا کہ:۔

میر مہدی حسین مجروح

"میر مہدی! جیتے رہو۔ آفریں صد ہزار آفریں۔ اردو عبارت کے لکھنے کا کیا اچھا ڈھنگ پیدا کیا ہے کہ مجھ کو رشک آنے لگا ہے۔ سنو دلی کی تمام مال و متاع و زر و گوہر کی لوٹ پنجاب احاطہ میں گئی ہے۔ یہ طرز عبارت خاص میری دولت تھی سو ایک ظالم پانی پت انصاریوں کے محلہ کا رہنے والا لوٹ لے گیا۔ مگر میں نے اسکو بحل کیا۔ اللہ برکت دے۔"

میر مہدی غدر کے بعد کئی سال پانی پت میں مقیم رہے انصاریوں کے محلہ میں رہتے تھے اور وہیں سے مرزا سے مراسلت کرتے تھے۔ وہ نہ صرف شاعری بلکہ انشا پردازی میں بھی مرزا غالب کے

سچے جانشین اور لائق شاگرد تھے۔ انھوں نے استاد کی وفات کا جو قطعہ تاریخ لکھا تھا وہ غالب کے سنگ مزار پر کندہ ہے ؎

کل میں غم و اندوہ میں با خاطر محزوں — تھا تربت استاد پہ بیٹھا ہوا غمناک
دیکھا جو مجھے فکر میں تاریخ کے مجروح — ہاتف نے کہا گنج معانی ہے تہ خاک

مرزا غالب کے بعض بہترین خطوط میر مہدی مجروح ہی کے نام لکھے گئے ہیں۔

**منشی ہرگوپال تفتہ**

یوں تو غالب کے متعدد ہندو تلامذہ قابل ذکر ہیں لیکن منشی ہرگوپال سے مرزا کو خاص تعلق رہا ہے اور مرزا تفتہ انہی کا دیا ہوا خطاب آج تک اردو ادب میں مشہور ہے۔ مرزا غالب ان کو لکھتے ہیں:— "میں تم کو اپنے فرزند کی جگہ سمجھتا ہوں" ایک اور جگہ لکھا کہ:— "مجھ کو اس پر ناز ہے کہ میں ہندوستان میں ایک دوست صادق الولاء رکھتا ہوں جس کا ہرگوپال نام اور تفتہ تخلص ہے ...... میرا حقیقی بھائی کل ایک تھا وہ تیس برس دیوانہ رہ کر مر گیا۔ مثلاً وہ جیتا ہوتا اور تمہاری برائی کرتا تو میں اس کو جھڑک دیتا اور اس سے آزردہ ہوتا۔"

مرزا تفتہ غالب کے صادق الولاء اور اطاعت گزار شاگرد تھے۔ انھوں نے غالب کی تصنیفات کی طباعت و اشاعت میں ان کی بڑی مدد کی۔ غالب کو بھی ان پر ناز تھا اور جو بھی کام ہوتا ان کے تفویض کر دیتے تھے۔ غالب کے اردو خطوط سب سے زیادہ انہی کے نام لکھے گئے ہیں۔

# مرزا غالبؔ

کے

اُردو خطوط کے دلچسپ ادبی حصّے

# غالب کے خطوں کی خصوصیتیں

مرزا غالب اصل میں جدید اُردو خط نویسی کے بانی ہیں۔ ان سے قبل اُردو میں خط لکھتے وقت ان تمام لوازم نامہ نگاری کو ملحوظ رکھا جاتا تھا جو فارسی میں رائج تھے اور جن کی وجہ سے الفاظ تو زیادہ قلمبند ہوتے تھے لیکن مطلب کم ظاہر ہوتا تھا۔ فارسی خطوط میں لایعنی تکلفات بھی بہت زیادہ شامل رہتے تھے جو لکھنے والوں کے ذہنی عیش اور سیاسی و مدنی زوال کی علامت تھے۔ اور یہ سب خرابیاں اُردو میں بھی جاری ہو گئی تھیں۔ مرزا نے کچھ تو اپنی اجتہادی شان اور کچھ اپنی ضرورت و رواتی کار کی خاطر ان تکلفاتِ باردہ کو ترک کر دیا۔ ان کے خطوط کے مطالعہ سے ان کی حسب ذیل خصوصیتیں واضح ہوتی ہیں:۔

۱۔ مرزا نے القاب و آداب یا تو ترک کر دیے یا مختصر۔ مثلاً میاں، برخوردار، بھائی صاحب مہاراجہ یا کسی اور مناسب لفظ سے خط کا آغاز کرتے ہیں۔

۲۔ خطوں میں اکثر بات چیت یا سوال و جواب کا انداز پیدا کرتے ہیں جس کی وجہ سے پڑھنے والے کو خاص دلچسپی ہوتی ہے۔ اور مکالمہ کا لطف حاصل ہوتا ہے۔

۳۔ جہاں مکالمہ کا انداز پیدا کر دیتے ہیں تو ڈراموں کے اسلوب میں سوال کرنے والے یا جواب دینے والے کے نام یا اُن کی علامت لکھنے کی جگہ خود سوال و جواب ہی میں ایسے الفاظ استعمال کرتے ہیں جن سے صاف معلوم ہو جاتا ہے کہ سوال کیا ہے اور جواب کیا۔ یہ انشا پردازی کا بڑا کمال ہے۔

۴۔ مرزا غالب کی ظرافت ان کے خطوط میں خاص طور پر نمایاں ہے۔ ان کی شوخی تحریر فطری ہے

اور اگرچہ بعد کو دوسروں نے ان کی تقلید میں اپنے خطوں میں بذلہ سنجی سے کام لینا چاہا لیکن مرزا کی شوخی تحریر تک کوئی بھی نہ پہنچ سکا ۔

۵ ۔ مرزا اپنے ہر خط میں اس امر کا بھی خاص لحاظ رکھتے تھے کہ مکتوب الیہ ان کا خط پڑھ کر محظوظ ہو۔ چنانچہ کوئی نہ کوئی بات ایسی ضرور لکھتے تھے کہ پڑھنے والا خوش ہوتا اور ان کے خطوں کا منتظر رہتا تھا ۔

۶ ۔ وہ اپنے مغموم و دل شکستہ دوستوں کی غمخواری اور دلدہی کے لئے اس خوبی سے عبارت آرائی کرتے ہیں کہ ان کا خط پڑھنے کے بعد یقیناً مکتوب الیہ تھوڑی دیر کے لئے دنیوی پریشانیوں اور مشکلات کو بھول جاتا تھا ۔

غالب کے خطوط کی خصوصیات پر مولوی حالی نے یادگار غالب میں تفصیل کے ساتھ لکھا ہے اور بڑی دلچسپ و مفید مثالیں بھی دی ہیں ۔

# فہرست خطوط

# بنام نواب میر غلام باباخان بہادر (رئیس سورت)

(۱) پہلا عنایت نامہ جو حضرت کا مجھ کو آیا اس میں خبر مرگ ہے میں جو اس کا جواب لکھوں اور یہ میرا پہلا خط ہوگا لامحالہ مضامین اندوہ انگیز ہوں گے۔ نہ نامۂ شوق نہ محبت نامہ صرف تعزیت نامہ صریر قلم ماتمیوں کے شیون کا خروش ہے جو لفظ نکلا وہ سیاہ پوش ہے ...... سچ تو یوں ہے کہ یہ دہر آشوب غم ہے۔ مجموع اہل ہند ماتم دار و سوگوار ہوں تو بھی کم ہے اگرچہ میں کیا اور میری دعا کیا مگر اس کے سوا کہ مغفرت کی دعا کروں اور کیا کروں۔

یکشنبہ بست و یکم ربیع الاول ۱۲۸۰ھ مطابق ششم ستمبر ۱۸۶۳ء

(۲) گھڑی کے عطیہ کا شکر ہر گھڑی اور ہر ساعت بجالاتا ہوں پہلے تو آپ دوست اور پھر امیر اور پھر سید۔ نظر ان تین امور پر اس ارمغان کو میں نے بہت عزیز سمجھا اور اپنے سر اور آنکھوں پر رکھا۔ خدائے عالم آرائے آپ کو سلامت رکھے اور ہر گھڑی آپ کا حامی و مددگار رہے خاطر بوقت روانگی کنجی کا رکھنا سہو ہو گیا خیر یہاں بن جائے گی۔ بالوفا الاحترام۔ خوشنودی احباب کا طالب

غالب

سہ شنبہ سوم دسمبر ۱۸۶۴ء

(۳) عرض کیا جاتا ہے کہ آپ کا عنایت نامہ اور مولانا سیف الحق کا مہربانی نامہ دونوں لفافے ایک دن پہونچے۔ سیف الحق کے خط سے معلوم ہوا کہ رجب کے مہینے میں شادیاں قرار پائی ہیں مبارک ہو اور مبارک ہو۔ نظارہ بزم جمشیدی سے محروم رہوں گا مگر میرا حصہ مجھکو پہونچ رہیگا

خاطر جمع ہے۔ کیوں حضرت صاحبزادہ کا اسم تاریخی پسند آگیا یا نہیں۔ نام تاریخی اور پھر سید بھی اور خان بھی۔ سید مہابت علی خاں۔ عجب ہے اگر پسند نہ آئے اور بہت عجیب ہے کہ اس امر کی نہ آپ کے خط میں توضیح نہ میاں دادخاں کے خط میں، خیر۔ یہ میں نہیں کہتا کہ خواہی نہ خواہی یہی نام رکھئے پسند آنے نہ آنے کی تو فقیر کو اطلاع ہو جائے۔ جواب کا طالب

غالب

۹ راگست ۱۸۶۶ء

(۴) جناب نواب صاحب میں آپ کے اخلاق کا شاکر اور آپ کی یاد آوری کا ممنون اور آپ کے دوام دولت کا دعاگو ہوں اگر بوڑھا اور اپاہج نہ ہوتا تو ریل کی سواری میں مقرر آپ تک پہونچتا اور آپ کے دیدار سے مسرت اندوز ہوتا۔ آپ میرے شفیق اور میرے محسن ہیں خدا آپ کو سلامت با کرامت رکھے۔ خط کے دیر دیر لکھنے کا سبب ضعف و نقاہت ہے اگر میرے اوقات شبا روزی اور میرے حالات آپ دیکھیں تو تعجب کریں گے کہ یہ شخص جیتا کیونکر ہے..... سنہ ۱۲۱۲ھ کی ولادت ہے۔ اب کے رجب کے مہینے سے سترواں سال شروع ہوگا۔ سترا بہترا بہرہ بوڑھا اپاہج آدمی ہوں جو عنایت تم میرے حال پر فرماتے ہو صرف تمہاری خوبی ہے میں کسی لایق نہیں۔ نجات کا طالب

غالب

چہار شنبہ ۳۱ رمئی سنہ ۱۸۶۷ء

(۵) پہلے اس سے آپ کا مودت نامہ پہونچا ہے وہ میرے خط کے جواب میں تھا اس کا جواب نہیں لکھا گیا۔ پرسوں میاں سیف الحق کا خط پہونچا خط کیا تھا خوانِ دعوت تھا میں نے کھانے بھی کھائے میوے بھی کھائے ناچ بھی دیکھا گانا بھی سنا خدا تم کو سلامت رکھے کہ اس

نالائق درویش گوشہ نشیں پر اتنی عنایت کرتے ہو۔ نجات کا طالب

غالب

سہ شنبہ ۳ر اپریل ۱۸۶۷ء

(۶) جناب سید صاحب قبلہ بعد بندگی عرض کرتا ہوں کہ عنایت نامہ آپ کا پہونچا آپ جو فرماتے ہیں کہ تو اپنی خیر و عافیت کبھی کبھی لکھا کر آگے اتنی طاقت باقی تھی کہ لیٹے لیٹے کچھ لکھتا تھا اب وہ طاقت بھی زائل ہوگئی ہاتھ میں رعشہ پیدا ہوگیا۔ بینائی ضعیف ہوگئی متصدی نوکر رکھنے کا مقدور نہیں عزیزوں اور دوستوں میں سے کوئی صاحب وقت پر آگئے تو میں مطلب کہتا گیا وہ لکھتے گئے یہ حسن اتفاق ہے کہ کل آپ کا خط آیا آج ہی ایک دوست میرا آگیا کہ یہ سطریں لکھوادیں اور یہ آپ کبھی نہ فرمائیں کہ منشی میاں داد خاں سے مجھے قطع محبت ہوگیا ہے منشی صاحب کی محبت اور ان کے توسط سے آپ کی محبت دل و جان میں اسقدر سماگئی ہے جیسا اہل اسلام میں بلکہ ایمان کا پس ایسی صحبت کا موقوف ہونا کبھی ممکن نہیں۔ امراضِ جسمانی کا بیان اور اخلاص ہمدگر کی شرح کے بعد ہجوم غمہائے نہانی کا ذکر کیا کروں جیسا ابر سیاہ چھا جاتا ہے یا ٹڈی دل آتا ہے پس اللہ ہی اللہ ہے۔ سیف الحق منشی میاں داد خاں کو سلام کہئے گا اور یہ خط پڑھا دیجئے گا۔ نجات کا طالب

غالب

روز چہار شنبہ ۱۶ر اپریل ۱۸۶۷ء

(۷) نواب میر غلام بابا خاں بہادر کو مسرت بعد مسرت و جشن مبارک و ہمایوں ہو رقعۂ گلگوں نے بہار کی سیر دکھلائی۔ بسواری ریل روانہ ہونے کی لہر دل میں آئی۔ پاؤں سے اپاہج کانوں سے بہرا۔ ضعف بصارت۔ ضعف دماغ۔ ضعف دل۔ ضعف معدہ۔ ان سب

ضعفوں پر ضعفِ طالع۔ کیونکر قصدِ سفر کروں۔ تین چار شبانہ روز قفس میں کس طرح بسر کروں گھنٹہ بھر میں دو بار...... کی حاجت ہوتی ہے۔ ایک ہفتہ دو ہفتہ کے بعد ناگاہ قولنج کے درد کی شدت ہوتی ہے۔ طاقت جسم میں۔ حالت جان میں نہیں۔ آنا میرا سورت تک کسی صورت حیّزِ امکان میں نہیں...... خط لکھتے لکھتے خیال میں آیا کہ سید صاحب کی ولادت کی تاریخ لکھی سیدانی صاحبہ کی بسم اللہ کی تاریخ بھی لکھا چاہیئے، مادہ خجستہ بہار۔ ذہن میں آیا سات عدد کم پائے۔ خجستہ بہار پر ادب کے اعداد بڑھائے۔

(۸) آپ کا بندہ منت پذیر غالب خونیں صفیر یوں نواسنج ہوتا ہے کہ عنایت نامہ عزورود لایا اور مژدہ قبول سے میرا رتبہ بڑھایا جو کچھ میرے حق میں ارشاد ہوا ہے اگر اس کو قدردانی کہوں تو لازم آتا ہے کہ اپنے کو ایک طرح کے کمال کا مالک مانتا ہوں۔ البتہ آپ نے ازراہ حق پسندی سخن کی قدردانی اور میری قدر افزائی کی ہے جو اغلاط فارسی دانان ہند کے ذہن میں راسخ ہو گئے تھے اُن کو دفع کیا ہے تو کیا برائی کی ہے۔ بات یہ ہے کہ اوچھی پونجی والے گمنام اپنی شہرت کے لئے مجھ سے لڑتے ہیں واہ واہ اپنے نامور بنانے کو ناحق احمق بگڑتے ہیں۔ عطیہ حضرت بتوسط جناب سیف الحق پہونچا اور میں نے اس کو بے تکلف عطیہ مرتضوی سمجھا۔ علی مرتضیٰ علیہ التحیۃ والثنا آپ کا دادا اور میرا آقا خدا کا احسان ہے کہ میں احسان مند بھی ہوا تو اپنے خداوند کے پوتے کا۔ آج سے کاپی لکھی جانے لگی اور تصحیح کو میرے پاس آنے لگی۔ چھاپے کے واسطے برسات کا موسم اچھا ہے بس اب اس کے چھپ جانے میں دیر کیا ہے۔ نجات کا طالب غالب

یکشنبہ ۱۷ ستمبر ۱۸۶۱ء

# بنام منشی سیف الحق میاں داد خاں سیاح (متوطن سورت)

(۹) برخوردار تمھارا خط پہونچا لکھنؤ کا کیا کہنا ہے وہ ہندوستان کا بغداد تھا اللہ اللہ وہ سرکار امیر گر تھی' جو بے سرو پا وہاں پہونچا امیر بن گیا اس باغ کی یہ فصل خزاں ہے میں بہت خوشی سے تم کو اطلاع دیتا ہوں کہ اردو کا دیوان غاصب نا انصاف سے ہاتھ آگیا اور میں نے نور چشم منشی شیو نارائن کو بھیج دیا یقین کلی ہے کہ وہ چھاپیں گے جہاں تم ہو گے ایک نسخہ تم کو پہونچ جائے گا۔ طریقہ سعادتمندی یہ ہے کہ ہم کو اپنی خیر و عافیت کا طالب جان کر جہاں جاؤ وہاں سے خط لکھتے رہو اور اپنے مسکن کا پتہ ہم پر ظاہر کرتے رہو ہم تم سے راضی ہیں اور چونکہ تمھاری خدمت اچھی طرح نہیں کی شرمندہ بھی ہیں۔

شنبہ ۳۰ جون ۱۸۶۰ء راقم۔ اسداللہ خاں

(۱۰) سعادت و اقبال نشان منشی میاں داد خان سے میں بہت شرمندہ ہوں کہ انکے خطوط کا جواب نہیں لکھا۔ غزلوں کے مسودے گم ہو گئے۔ اس شرمندگی سے پاسخ نگار نہوا۔ اب یہ سطریں جو لکھتا ہوں اُس خط کے جواب میں ہیں جو بنارس سے آیا ہے۔ بھائی بنارس خوب شہر ہے اور میرے پسند ہے۔ ایک مثنوی میں نے اس کی تعریف میں لکھی ہے اور چراغ دیر اس کا نام رکھا ہے۔ ...... میں تم سے یہ توقع رکھتا ہوں کہ جس طرح تم نے لکھنؤ سے بنارس تک کے سفر کی سرگذشت لکھی ہے اسی طرح آئندہ بھی لکھتے رہو گے۔ میں تیری سیاحت کو

بہت دوست رکھتا ہوں...... خیر اگر سیر و سیاحت میسر نہیں نہ سہی۔ ذکر العیش نصف العیش پر قناعت کی میاں داد خاں سیاح کی سرگذشتِ سیر و سفر ہی سہی۔ غزل تمہاری رہنے دیتا ہوں اس کے دیکھنے کی بھی فرصت نہیں ہے جیسا تم نے وعدہ کیا ہے جب اور غزلیں بھیجو گے اُنکے ساتھ ان کو بھی دیکھ لوں گا۔ بلکہ احتیاط مقتضی اس کا ہے کہ اُن غزلوں کے ساتھ اس غزل کو بھی لکھ بھیجنا۔ ناتوانی زور پر ہے بڑھاپے نے نکمّا کر دیا ہے۔ ضعف، سستی، کاہلی، گرانجانی گرانی، رکاب میں پاؤں ہے باگ پر ہاتھ ہے بڑا سفر دور و دراز در پیش ہے۔ زاد راہ موجود نہیں، خالی ہاتھ جاتا ہوں۔ اگر ناپرسیدہ بخش دیا تو خیر۔ اگر باز پرس ہوئی تو سقر مقر ہے اور ہاویہ زاویہ ہے دوزخ جاوید ہے اور ہم ہیں۔ ہائے کسی کا کیا اچھا شعر ہے ؎

اب تو گھبرا کے یہ کہتے ہیں کہ مر جائینگے مر کے بھی چین نہ پایا تو کدھر جائینگے

دو شنبہ ۳۱ر دسمبر ۱۸۶۰ء نجات کا طالب غالب

(۱۱) صاحب کل آپ کا خط آیا میرا دھیان لگا ہوا تھا کہ آیا میاں سیاح کہاں ہیں اور مجھ کو کیوں بھول گئے ہیں۔ پہلا خط تمہارا جس کا حوالہ اس خط میں دیتے ہو میں نے نہیں پایا ورنہ کیا امکان تھا کہ جواب نہ لکھتا..... ہائے مولوی محمد حسن اور مولوی عبدالکریم اس عہد میں اگر اُن بزرگواروں میں سے ایک ہوتا تو میں کیوں اپنی قسمت کو روتا۔ وقت گزر جاتا ہے بات رہ جاتی ہے۔ ہاں خان صاحب آپ جو کلکتہ پہونچے ہو اور سب صاحبوں سے ملے ہو تو مولوی فضل حق کا حال اچھی طرح دریافت کر کے مجھ کو لکھو کہ اُس نے رہائی کیوں نہ پائی اور وہاں جزیرہ میں اُس کا کیا حال ہے گزارا کس طرح ہوتا ہے۔ غالب

جمعہ ۴ر اکتوبر ۱۸۶۱ء

(۱۲)　صاحب آج تمھارے کئی خطوں کا جواب لکھتا ہوں ..... ان دنوں ضعفِ دماغ و دورانِ سر میں ایسا مبتلا ہوں کہ والیٔ رامپور کا بھی بہت سا کلام یوں ہی دھرا ہوا ہے دیکھنے کی بھی نوبت نہیں آئی تمھاری بھیجی ہوئی غزلیں سب محفوظ دھری ہوئی ہیں خاطر جمع رکھو۔ جب نواب صاحب کی غزلیں دیکھوں گا تو یہ بھی دیکھی جائیں گی۔ جب حال یہ ہو کہ اصلاح نہ دے سکوں تو فکرِ تاریخ کیا کروں۔ اگر میرا حال درست ہوتا تو جناب مولوی عبد الغفور خاں صاحب نساخ کے دیوان کی تاریخ ضرور لکھتا اور اس خدمتگزاری کو اپنی سعادت سمجھتا۔ آپ جناب مولوی صاحب سے میرا سلام کہیں اور یہ میرا رقعہ اُن کو دکھادیں۔　نجات کا طالب **غالب**

چہار شنبہ ۲۰ نومبر ۱۸۶۱ء

(۱۳)　منشی صاحب سعادت و اقبال نشان۔ شکوہ تمھارا میرے سر آنکھوں پر۔ مگر کوئی خط تمھارا جواب طلب نہ تھا اشعار کی اصلاح سے میں نے ہاتھ اٹھایا کیا کروں ایک برس سے عوارضِ فسادِ خون میں مبتلا ہوں۔ بدن پھوڑوں کی کثرت سے سرو چراغاں ہوگیا ہے طاقت نے جواب دیا۔ دن رات لیٹا رہتا ہوں۔ کھانا کھاتے وقت پلنگ پر سے اُتر بیٹھتا ہوں کھانا کھا کر ہاتھ دھوکر پھر پڑ رہتا ہوں، ایک کم ستر برس کی عمر ہوئی اب نجات چاہتا ہوں، بہت جیا کہاں تک جیوں گا۔

۱۶ اگست ۱۸۶۳ء

(۱۴)　آئیے بیٹھیے مولانا سیاح سلام علیکم۔ مزاج مبارک۔ سورت کا پہونچنا بہر صورت

مبارک ہو۔ بھائی میرا دل بہت خوش ہوا کہ تم اپنے وطن پہونچے۔ لیکن تم کو چین کہاں خدا جانے کے ہفتے یا کے مہینے ٹھہرو گے اور پھر سیاحت کو نکلو گے۔ جی میں کہو گے آؤ اب دکن کی سیر کریں۔ حیدر آباد اور نگ آباد دونوں شہر اچھے ہیں اُن کو دیکھیں ...... مسجد جامع کے باب میں کچھ پرسشیں لاہور سے آئی تھیں۔ یہاں سے ان کے جواب گئے ہیں یقین ہے کہ واگزار کا حکم آئے اور وہ مسلمانوں کو مل جائے۔ ہنوز بدستور پہرا بیٹھا ہوا ہے اور کوئی جانے نہیں پاتا۔

غالب

شنبہ ۲ ذی قعدہ و مئی

(۱۵) فقیر کی طرف سے دعا سلام قبول کریں۔ چھوٹے صاحب کی تصویر کی رسید میں بھائی محمد حسین خاں سے کہا گیا تھا کہ تم تصویر کے پہونچنے کی اطلاع دینا' سو اب تمھاری تحریر سے معلوم ہوا کہ انھوں نے اطلاع دی ہے حال تصویر کا یہ کہ میں نے اُسے سر پر رکھا آنکھوں سے لگایا گویا چھوٹے صاحب کو دیکھا لیکن اس کا سبب نہ معلوم ہوا کہ نواب صاحب نے ہم سے بات نہ کی خیر دیدار تو میسر ہوا گفتار بھی اگر خدا چاہیگا تو سن لیں گے۔ دیکھو منشی صاحب آئینہ کی تصویر کی صفت کو سب پسند کرتے ہیں مگر فقیر اس کا معتقد نہیں اب دیکھو حضرت کی تصویر میں کہنیوں تک ہاتھ کی تصویر ہے آگے پہونچے اور پنجے کا پتہ نہیں۔ مکالمہ ایک طرف مصافحہ کی بھی حسرت رہ گئی۔ نجات کا طالب

غالب

۱۷ ذیقعدہ ۱۲۸۱ھ

(۱۶) دعا اور سلام اور شکر اور سپاس تمھارا خط مرقومہ ۳۰ اگسٹ پرسوں بروز جمعہ

۸ ستمبر ۱۸۶۵ء کو پہونچا۔ کل دسویں ستمبر ماہ حال کو سو روپیہ مندرجہ اس کے ایک صراف سے وصول ہو گئے چھوٹے صاحب نے بڑی جوانمردی اور بڑی ہمت کی اس صرف میں میرا کام ہوا اور اُن کا نام ہوا، اللہ اللہ اب بھی ہندوستان میں ایسے لوگ ہیں کہ نہ میں نے ان کو دیکھا اور نہ انھوں نے مجھکو دیکھا نہ کوئی میرا حق ان پر ثابت نہ ان کو کوئی خدمت مجھ سے لینی منظور خیر فقیر ہوں جب تک جیوں گا دعا دوں گا تمام عمر ممنون اور شرمندہ رہوں گا تمھارا بھی احسان مانوں گا اب دو ایک دن میں کاغذ آ جائے تو اس کا انطباع شروع ہو جائے۔ تم نواب صاحب کو میرا سلام کہو اور یہ خط دکھا دو اور عرض کرو کہ آج تک کسی بھائی یا کسی دوست کا روپیہ پیسے کا احسان مند نہیں ہوا تھا اب احسان بھی اٹھایا تو اپنے آقا یعنی علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے فرزند کا۔ نجات کا طالب

غالب

دوشنبہ ۱۱ ستمبر ۱۸۶۵ء

(۱۷) صاحب میں خدا کا شکر بجا لاتا ہوں کہ تم اپنے وطن گئے اور عزیزانِ وطن کو دیکھ کر خوش ہوئے اور مع الخیر و العافیۃ اپنے محسن و مربی کی خدمت میں پھر آ پہونچے۔ نواب صاحب سے میرا بہت بہت سلام کہنا اور کہنا کہ اس خط میں سلام صرف و فورِ اشتیاق سے لکھا ہے محبت نامہ جدا گانہ جلد بھیجوں گا۔ نجات کا طالب

غالب

سہ شنبہ ۲۳ جنوری ۱۸۶۶ء

(۱۸) فقیر گوشہ نشیں کا سلام پہونچے۔ تمھارا کوئی خط سوائے اس خط کے جس کا جواب لکھتا ہوں ہرگز نہیں پہونچا بہت دن سے مجھ کو خیال تھا کہ مولانا سیاح نے مجھ کو یاد نہیں کیا

کل ناگاہ تمہارا خط پہونچا آج اُس کا جواب لکھتا ہوں۔ مُہر میں تو کھودنے کا نہیں جو اسقدر عذر چاہتے ہو۔ کھدوا دینے میں کیا تکلیف اور کیا زحمت۔ میں احباب کا خادم ہوں... اجی سیاح صاحب ہمارا دھیان تم میں لگا رہتا ہے کبھی کبھی خط لکھتے رہا کرو۔ میں اب گمان کرتا ہوں کہ اگر میر غلام بابا خاں صاحب کو مہر کھدوانی نہ ہوتی اور وہ تم سے نہ کہتے تو تم ہرگز مجھ کو خط نہ لکھتے۔ یہ تمہارا خط گویا میر غلام بابا خاں کے حسب الحکم تھا۔ جی میں آیا تھا کہ انھیں کو اس کا جواب لکھوں اور ان کے نام کا خط بھیجوں مگر پھر سوچا کہ تم آزردہ ہو جاؤ گے تمھیں کو خط لکھا۔ بھائی یہ طریقہ فراموش کاری کا اچھا نہیں۔ گاہ گاہ خط لکھا کرو۔ نجات کا طالب **غالب**

سہ شنبہ یکم مارچ ۱۸۶۶ء

(۱۹) مولانا سیف الحق اب تو کوئی خط تمہارا نوٹ اور ہنڈوی اور ٹکٹ سے خالی نہیں ہوتا۔ بھلا یہ تو فرمائیے کہ یہ ڈھائی روپیہ کس بابت کے اور کس جنس کی قیمت کے ہیں اگلے پانچ روپیہ پر میں بے مزہ ہوا تھا یہ ڈھائی اور طرہ ہوئے۔ بہرحال ان کا حال لکھو کہ کیسے ہیں اور کاہے کے ہیں اس رقعہ کا جواب جلد لکھو۔ ٹوپیاں بعد عید بھیجی جائیں گی۔

۲۳ اپریل ۱۸۶۶ء عنایت کا طالب **غالب**

(۲۰) صاحب میرا سلام۔ تمہارا خط پہونچا۔ دونوں غزلیں دیکھیں خوش ہوا فقیر کا شیوہ خوشامد نہیں اور فن شعر میں اگر اس شیوہ کی رعایت کی جائے تو شاگرد ناقص رہ جاتا ہے یاد کرو کبھی کوئی غزل تمہاری اس طرح کی نہیں ہوئی کہ جس میں اصلاح نہ ہوئی ہو۔ خصوصاً

روزمرہ اردو میں دونوں غزلیں لفظاً اور معناً بے عیب ہیں۔ کہیں اصلاح کی حاجت نہیں۔ آفریں صد ہزار آفریں۔ میر غلام بابا خاں صاحب واقعی ایسے ہی ہیں جیسے تم لکھتے ہو۔ سیاحت میں دس ہزار آدمی تمہاری نظر سے گذرا ہوگا اس گروہ کثیر میں جو تم ایک شخص کے مداح ہو تو بیشک وہ شخص ہزاروں میں ایک ہے۔ لاریب فیہ۔ کیا فرمائش کروں اور کیا تم سے منگاؤں؟ وہاں کونسی چیز ہے کہ یہاں نہیں۔ آم مجھکو بہت مرغوب ہیں انگور سے کم عزیز نہیں لیکن بمبئی اور سورت سے یہاں پہونچنے کی کیا صورت۔ مالوہ کا آم یہاں پیوندی اور ولایتی کرکے مشہور ہے اچھا ہوتا ہے۔ کمال یہ کہ وہاں بہت اچھا ہوگا۔ سورت سے دلی آم بھیجنے میں محض تکلف ہے۔ روپیہ کے آم اور چار روپیہ محصول ڈاک اور پھر سو میں سے شاید دس پہنچیں۔ میرے سر کی قسم کبھی ایسا ارادہ نہ کرنا۔ یہاں دیسی آم انواع و اقسام کے بہت پاکیزہ اور لذیذ اور خوشبودار افراط سے ہیں۔ پیوندی آم بھی بہت ہیں۔ اوائل جون ماہ حال میں ایک ہفتہ مینھ برس کر پھر وہی آگ برس رہی ہے اور لو چل رہی ہے۔

سہ شنبہ ۱۷ جون ۱۸۶۶ء

(۲۱) بھائی سیف الحق تمہارا خط پہونچا۔ قاضی صاحب بڑودہ کو معاف رکھو۔ اگر کوئی وجہ اپنے پر اُن کے عتاب کی پاتا تو اُن سے عذر کرتا اور اپنا گناہ معاف کرواتا جب سبب ملال کا ظاہر نہیں تو میں کیا کروں تم بُرا نہ مانو کس واسطے کہ اگر میں برا ہوں تو اُس نے سچ کہا اور اگر میں اچھا ہوں اور اُس نے بُرا کہا تو اس کو خدا کے حوالے کرو۔ صاحب اُس

بڑھاپے میں تصویر کے پردے میں کھچا کھچا پھروں گوشہ نشیں آدمی عکس کی تصویر اتارنے والے کو کہاں ڈھونڈوں دیکھو ایک جگہ میری تصویر بادشاہ کے دربار میں کھچی ہوئی ہے اگر ہاتھ آ جائیگی تو وہ ورق بھیج دوں گا اجی وہ تو میں نے نواب صاحب کو ہنسی میں ایک بات لکھی تھی، دوستانہ اختلاط تھا کہ بمبئی میں بہرا ہوں، گانا کیا سنوں گا۔ بوڑھا ہوں، ناچ کیا دیکھوں۔ غذا چھٹا ماشے آٹا، کھانا کیا کھاؤں۔ بمبئی، صورت میں انگریزی شرابیں ہوتی ہیں اگر وہاں آتا اور شریک محفل ہوتا تو پی لیتا۔ نجات کا طالب

غالب

۵ ستمبر ۱۸۶۶ء

(۲۲) صاحب میں تم سے شرمندہ۔ پہلا خط تمہارا مع قصیدہ پہنچا۔ میں قصیدہ کسی کتاب میں رکھ کر بھول گیا اب دوسرا خط دیکھ کر قصیدہ یاد آیا ہر چند ڈھونڈا نہ پایا۔ بڑی بات یہ ہے کہ اس قدر مجھکو یاد ہے کہ اُسی وقت میں نے ان اشعار کو سراسر دیکھ لیا تھا۔ اشعار سب ہموار تھے۔ تم اندیشہ نہ کرو اور قصیدہ نذر گذرانو اور مع الخیر وطن کو جاؤ لیکن بھائی وطن پہونچکر ضرور مجھ کو خط لکھنا اور اپنے گھر کا پتہ لکھنا تا کہ میں اس نشان سے تم کو خط بھیجوں

سہ شنبہ ۱۸ نومبر ۱۸۶۶ء

(۲۳) منشی صاحب، وہی جہان، وہی زمین وہی آسمان، وہی سورت۔ بمبئی۔ دلی، وہی نواب میر غلام بابا خان، وہی سیف الحق سیاح وہی غالب نیم جان انگریزی ڈاک جاری ہرکاروں کو ریل کی سواری۔ ربیع الاول میں تمہارا خط آیا۔ ربیع الثانی، جمادی الاول، جمادی الثانی، رجب، آج شعبان کی ۲۶ ہے صبح کے وقت یہ خط لکھ رہا ہوں، ۸ بج گئے ہیں اسوقت تک

نہ کوئی تمہارا خط آیا نہ کوئی نواب صاحب کا عنایت نامہ۔ واسطے خدا کے میرے اس خط کا جواب جلد لکھو اور اس خط میں ترکِ نامہ و پیام کا سبب لکھو۔ آج ہی کے دن ایک پارسل چھ ٹوپیوں کا ارسال کرتا ہوں، خدا کرے پارسل پہونچ جائے اور ٹوپیاں تمہارے پسند آئیں۔ نواب صاحب کی خدمت میں میرا سلام پہونچانا اور عتاب کی وجہ دریافت کرکے لکھنا۔

۳ر جنوری ۱۸۶۷ء　　نجات کا طالب غالب

(۲۴) فقیرِ غالب علیشاہ کی دعا پہونچے۔ پرسوں نواب صاحب کا خط اور کل تمہارا خط آیا۔ صاحب ٹوپیوں کی حقیقت یہ ہے کہ میں نے تمہارے بھیجے ہوئے روپیوں کی ٹوپیاں خرید کر تم کو بھیج دیں۔ چاہے تم پہنو چاہو چھوٹے صاحب کی نذر کرو۔ یہ جو میں نے سیف الحق خطاب دیا ہے اپنی فوج کا سپہ سالار مقرر کیا ہے۔ تم میرے ہاتھ ہو، تم میرے بازو ہو، میرے نطق کی تلوار تمہارے ہاتھ سے چلتی رہے گی۔۔۔۔۔ حیران ہوں کہ چھوٹے صاحب کے خط کا جواب کیا لکھوں۔ انھوں نے مجھے شرمندہ کیا اپنے کو چھوٹا اور مجھ کو بزرگ لکھا۔ سید تو سب مسلمانوں کے بزرگ ہوتے ہیں، میں تو مسلمانوں میں بھی ایک ذلیل۔ علیل۔ فقیر۔ حقیر آدمی ہوں یہ اُن کی بزرگی اُن کی خوبی اُن کی مہربانی ہے، حق تعالیٰ اُن کو سلامت رکھے۔ میرا سلام کہنا اور یہ عبارت پڑھا دینا۔　دیدار کا طالب

سہ شنبہ ۱۲ر فروری ۱۸۶۷ء　　غالب

(۲۵) بھائی تم جیتے رہو اور مراتب علیا کو پہونچو ایک ہنسی کی بات سنو۔ تمہارا خط منشی کنھیا لال کے نام کا میرے پاس آیا۔ ہر چند میں نے خیال کیا اس نام کا کوئی آشنا مجھے یاد نہ آیا،

یہ نادانی اُن کی کہ مجھ سے کہہ نہ دیا کہ میرے نام کا خط آئے تو میرے پاس بھیج دینا۔ بہرحال یہ جو خط آیا ہیں نہ نام سے واقف، نہ مقام سے واقف۔ خط پھیر نہ دوں تو کیا کروں۔ خط کے واپس کرنے کے بعد ایک دن آپ بھائی مرزا محمد حسین خاں کے ساتھ میرے پاس آئے اور تعارف قدیم یاد دلایا۔ دیکھنا میاں کیا خوب بیان ہے فرماتے ہیں کہ میں غدر سے پہلے دو تین بار تیرے پاس حاضر ہوا ہوں۔ انصاف کرو۔ دو تین ملاقاتیں اور دس گیارہ برس کی بات۔ میں نسیاں کا پتلا۔ میرا قصور کیا۔ بہرحال یہ شریف ہیں اور عمدہ روزگار کیے ہوئے ہیں۔

۳۱ مارچ ۱۸۶۷ء اسد اللہ خاں **غالب**

(۲۶) منشی صاحب سعادت و اقبال نشان عزیز تر از جان سیف الحق میاں داد خاں سیاح کو غالب کی دعا پہونچے۔ پرسوں ایک خط تمہارا اور ایک خط چھوٹے صاحب کا پہونچا۔ تمہارے خط میں پچاس پچاس روپیہ کے دو نوٹ پہونچے۔ سو روپیہ وصول ہو گئے۔ آج تم کو اطلاع اور نواب صاحب کو شکریہ لکھ کر روانہ کرتا ہوں۔ بھائی تم نے اخبار اطراف و جوانب میں میرا حال دیکھا ہوگا۔ میں اب محض نکمّا ہو گیا۔ خدا جھوٹ نہ بلوائے۔ پچاس جگہ سے اشعار واسطے اصلاح کے آئے ہوئے بکس میں دھرے ہیں۔

۲۳ اپریل ۱۸۶۷ء

(۲۷) غالب ناتواں نیم جاں کی دعا پہونچے۔ بھائی میرا حال اسی سے جانو کہ اب میں خط نہیں لکھ سکتا۔ آگے لیٹے لیٹے لکھتا تھا اب رعشہ و ضعفِ بصارت کے سبب سے وہ بھی نہیں ہو سکتا۔ جب حال یہ ہے تو کہو صاحب میں اشعار کو اصلاح کیوں کر دوں۔ اور پھر اس

موسم ہیں کہ گرمی سے سر کا بھیجا پگھلا جاتا ہے۔ دھوپ کے دیکھنے کی تاب نہیں رات کو صحن میں سوتا ہوں صبح کو دو آدمی ہاتھوں پر لے کر دالان میں لے آتے ہیں۔ ایک کوٹھری ہے اندھیری اُس میں ڈال دیتے ہیں۔ تمام دن اس گوشۂ تاریک میں پڑا رہتا ہوں۔ شام کو بدستور دو آدمی لے جا کر پلنگ پر صحن میں ڈال دیتے ہیں ..... اگر کوئی دن زندگی اور ہے اور یہ گرمی خیر سے گذر گئی تو سب غزلوں کو دیکھوں گا۔ تصویر کا حال یہ ہے کہ ایک مصور صاحب میرے دوست میرے چہرے کی تصویر اُتار کر لے گئے اس کو تین مہینے ہوئے آج تک بدن کا نقشہ کھینچنے کو نہیں آئے۔ میں نے گوارا کیا آئینہ پر نقشہ اتروانا بھی۔ ایک دوست اس کام کو کرتے ہیں۔ عید کے دن وہ آئے تھے میں نے اُن سے کہا کہ بھائی میری شبیہ کھینچ دو۔ وعدہ کیا تھا کہ کل تو نہیں پرسوں اسباب کھینچنے کا لے کر آؤں گا۔ شوال۔ ذیقعدہ۔ ذی الحجہ۔ محرم۔ یہ پانچواں مہینہ ہے۔ آج تک نہیں آئے ..... میں تو اپنی مصیبت میں گرفتار ہوں۔ ایک میرا شاگرد رشید منشی ہرگوپال تفتہ بسواری ریل میرے دیکھنے کو آیا تھا اس کو موقع و محل بتا دیا جو میں کہتا گیا اس طرح وہ بناتا گیا۔ وہ قطعہ کا کاغذ بعد اصلاح کے اکمل المطابع میں بھیج دیا۔ ہفتہ آئندہ میں تم بھی دیکھ لو گے۔　　مرگ ناگاہ کا طالب

۱۱ر جون ۱۸۶۷ء　　غالب

(۴۸)　نورِ چشم اقبال نشان سیف الحق میاں داد خاں سیاح کو غالب نیم جاں کی دعا پہونچے۔ واقعی تمہارے دو خط آئے ہیں۔ آگے میں لیٹے لیٹے کچھ لکھتا تھا اب وہ بھی نہیں ہو سکتا۔ ہاتھ میں رعشہ۔ آنکھوں میں ضعف بلا۔ کوئی متصدی میرا نوکر نہیں دوست آشنا کوئی

آجاتا ہے تو اُس سے جواب لکھوا دیتا ہوں۔ بھائی میں تو کوئی دن کا مہمان ہوں اور اخبار والے میرا حال کیا جانیں۔ ہاں اکمل الاخبار اور اشرف الاخبار والے کہ یہ یہاں کے رہنے والے ہیں اور مجھ سے ملتے رہتے ہیں سو اُن کے اخبار میں میں نے اپنا مفصل حال چھپوا دیا ہے اور اس میں میں نے عذر چاہا خطوں کے جواب اور اشعار کی اصلاح سے۔ اس پر کسی نے عمل نہیں کیا اب تک ہر طرف سے خطوں کے جواب کا تقاضا اور اشعار واسطے اصلاحوں کے چلے آتے ہیں۔ اور میں شرمندہ ہوتا ہوں۔ بوڑھا اپاہج پورا بہرا، آدھا اندھا۔ دن رات پڑا رہتا ہوں..... تصویر کھینچنے والا جو ہندوستانی دوست تھا وہ شہر سے چلا گیا۔ ایک انگریز ہے وہ کھینچتا ہے۔ مجھ میں اتنا دم کہاں کہ کوٹھے پر سے اتروں پالکی میں بیٹھوں اور اس کے گھر جاؤں اور گھنٹہ دو گھنٹہ کرسی پر بیٹھوں اور تصویر کھنچوا کر جیتا جاگتا اپنے گھر پھر آؤں..... تمہارے ہاں لڑکے کا پیدا ہونا اور اُس کا مر جانا معلوم ہو کر مجھ کو بڑا غم ہوا۔ بھائی، اس داغ کی حقیقت مجھ سے پوچھو کہ ۷۴ برس کی عمر میں سات بچے پیدا ہوئے لڑکے بھی اور لڑکیاں بھی اور کسی کی عمر پندرہ مہینے سے زیادہ نہیں ہوئی۔ تم ابھی نوجوان ہو حق تعالیٰ تمہیں صبر اور نعم البدل دے۔

غالب

۲۵ راگست ۱۸۶۷ء

(۴۹) صاحب تمہارے خط کے پہونچنے سے کمال خوشی ہوئی۔ ٹوپیاں اگرچہ تمہارے سر پر ٹھیک نہ آئیں لیکن ضائع نہ گئیں۔ میرے شفیق اور تمہارے مربی کے صرف میں آئیں۔ تم کو اور ٹوپیاں بھیجوں گا۔ مصور سے سخت عاجز ہوں وعدہ ہی وعدہ ہے، وفا کا نام نہیں۔ چھتیس

بہتان لگانے کی خو کس سے سیکھے ہو۔ میرے پاس کوئی غزل تمھاری نہیں ہے۔ نواب صاحب کو سلام کہنا اور میری زبانی کہنا کہ ٹوپیوں کو میرا ارمغان سمجھنا سیف الحق کی نذر تصور نہ کرنا۔ نجات کا طالب

۲۵ جنوری ۱۸۶۸ء
غالب

## بنام مولوی منشی حبیب اللہ خاں ذکا (حیدر آباد)

(۳۰) بھائی میں نہیں جانتا کہ تم کو مجھ سے اتنی ارادت اور مجھ کو تم سے اتنی محبت کیوں ہے ظاہرا معاملۂ عالم ارواح ہے۔ اسباب ظاہری کو اس میں دخل نہیں۔ تمہارے خط کا جواب مع اوراق مسودہ روانہ ہو چکا ہے۔ وقت پر پہونچے گا۔ سترا بہترا اردو میں ترجمہ پیر خرف ہے میری بہتر برس کی عمر ہے۔ پس میں اخرف ہوا حافظہ گویا کبھی تھا ہی نہیں۔ سامعہ باطل بہت دن سے تھا رفتہ رفتہ وہ بھی حافظ کی مانند معدوم ہو گیا۔ اب مہینہ بھر سے یہ حال ہے کہ جو دوست آتے ہیں رسمی پرسشِ مزاج سے بڑھ کر جو بات ہوتی ہے وہ کاغذ پر لکھ دیتے ہیں۔ غذا مفقود ہے صبح کو قند اور شیرۂ بادام مقشر۔ دوپہر کو گوشت کا پانی۔ سرِ شام تلے ہوئے چار کباب۔ سوتے وقت پانچ روپیہ بھر شراب اور اسی قدر گلاب۔ عاصی ہوں۔ فاسق ہوں۔ روسیاہ ہوں۔ یہ شعر میر تقی کا میرے حسب حال ہے ؎

مشہور ہیں عالم میں مگر ہوں بھی کہیں ہم
القصہ نہ درپے ہو ہمارے کہ نہیں ہم

آج اس وقت کچھ افاقت تھی ایک اور خط ضروری لکھنا تھا۔ بکس کھولا تو پہلے تمہارا خط نظر پڑا۔ مگر پڑھنے سے معلوم ہوا کہ بعض مطالب کے جواب لکھے نہیں گئے۔ ناچار اب

کتابت جداگانہ میں لکھتا ہوں تاکہ خلعت کا حال اور میرے اور حالات تم کو معلوم ہو جائیں کہ میں قوم کا ترک سلجوقی ہوں۔ دادا میرا ماوراء النہر سے شاہ عالم کے وقت میں ہندوستان میں آیا۔ سلطنت ضعیف ہو گئی تھی، صرف پچاس گھوڑے، نقارہ، نشان سے شاہ عالم کا نوکر ہوا۔ ایک پرگنہ سیر حاصل ذات کی تنخواہ اور رسالہ کی تنخواہ میں پایا۔ بعد انتقال اس کے جو طوائف الملوک کا ہنگامہ گرم تھا وہ علاقہ نہ رہا۔ باپ میرا عبداللہ بیگ خاں بہادر لکھنؤ جا کر نواب آصف الدولہ کا نوکر رہا۔ بعد چند روز حیدر آباد جا کر نواب نظام علی خاں کا نوکر ہوا۔ تین سو سوار کی جمعیت سے ملازم رہا۔ کئی برس وہاں رہا۔ وہ نوکری ایک خانہ جنگی کے بکھیڑے میں جاتی رہی۔ والد نے گھبرا کر الور کا قصد کیا۔ راؤ راجہ بختاور سنگھ کا نوکر ہوا۔ وہاں کسی لڑائی میں مارا گیا۔ نصر اللہ بیگ خاں بہادر میرا چچا حقیقی مرہٹوں کی طرف سے اکبر آباد کا صوبہ دار تھا۔ اس نے مجھے پالا۔ ۱۸۰۶ء میں جب جرنیل لیک صاحب کا عمل ہوا صوبہ داری کمشنری ہو گئی اور صاحب کمشنر ایک انگریز مقرر ہوا۔ میرے چچا کو جرنیل لیک صاحب نے سواروں کی بھرتی کا حکم دیا۔ چار سو سواروں کا برگیڈیر ہوا۔ ایک ہزار سات سو روپیہ ذات کا اور لاکھ ڈیڑھ لاکھ روپیہ سال کی جاگیر حین حیات علاوہ سال بھر مرزبانی کی تھی کہ بمرگِ ناگاہ مر گیا۔ رسالہ برطرف ہو گیا۔ ملک کے عوض نقدی مقرر ہو گئی وہ اب تک پاتا ہوں۔ پانچ برس کا تھا جو باپ مر گیا۔ آٹھ برس کا تھا جو چچا مر گیا۔ ۱۸۳۰ء میں کلکتہ گیا۔ نواب گورنر سے ملنے کی درخواست کی گئی۔ دفتر دیکھا گیا۔ میری ریاست کا حال معلوم کیا گیا۔ ملازمت ہوئی۔ سات پارچے اور جیغہ۔ سرپیچ۔ مالائے مروارید یہ تین رقم خلعت ملا۔ زاں بعد جب دلی میں دربار ہوا

مجھ کو بھی خلعت ملتا رہا۔ بعد غدر بجرم مصاحبت بہادر شاہ دربار و خلعت دونوں بند ہو گئے میری بریت کی درخواست گذری تحقیقات ہوتی رہی۔ تین برس کے بعد پنڈ چھٹا۔ اب خلعت معمولی ملا۔ غرض کہ یہ خلعت ریاست کا ہے عوضِ خدمت نہیں، انعامی نہیں معوج الذہن نہیں ہوں، غلط فہم نہیں ہوں، بدگمان نہیں ہوں جو جس کو سمجھ لیا اُس میں فرق نہیں آتا۔ دوست سے راز نہیں چھپاتا۔ کسی صاحب نے حیدر آباد سے گمنام خط ڈاک میں بھیجا۔ بند بری طرح کیا تھا۔ کھولنے میں سطر کٹ گئی۔ بارے مطلب ہاتھ سے نہیں جاتا۔ بھیجنے والے کی غرض یہ تھی کہ مجھ کو تم سے رنج و ملال ہو۔ قدرت خدا کی میری محبت اور بڑھ گئی اور میں نے جانا کہ تم مجھے دل سے چاہتے ہو وہ خط بجنسہ تمہارے پاس اس خط میں ملفوف کرکے بھیجتا ہوں۔ زنہار دستخط کو پہچان کر کاتب سے جھگڑا نہ کرنا۔ مدعا اس خط کے بھیجنے سے یہ ہے کہ تمہاری ترقی منصب اور افزونی مشاہرہ اس خط سے مجھے معلوم ہوئی تھی۔

(۳۱)　تم چراغِ دودمانِ مہر و وفا اور منجملہ اخوان الصفا ہو۔ مجھ سے تمہیں محبت روحانی ہے گویا یہ جملہ تمہاری زبانی ہے۔ دوست کی بھلائی کے طالب ہو اس شیوہ میں شریک غالب ہو ایک خواہش میری قبول ہو تاکہ مجھ کو راحت حصول ہو۔ مبادی کا ذکر نہیں کرتا ہوں۔ واقعہ حال دلنشیں کرتا ہوں۔ جناب مولوی مویدالدین صاحب کے بزرگوں میں اور فقیر کے بزرگوں میں باہم وہ خلت و صفت مرعی تھی کہ وہ مقتضی اس کی ہوئی کہ ہم میں اور ان میں برادرانہ ارتباط واختلاط باہم ہے اور ہمیشہ یوں ہی بلکہ روز افزوں رہے گا۔ اب آپ سے یہ چاہتا ہوں کہ آپ مولوی صاحب سے ملیں اور ان کو یہ خط اپنے نام کا دکھائیں اور میری طرف سے بعد سلام

میرے کلیات کی پارسل کا ان کے پاس اور اُن کے ذریعہ عنایت سے اُس مجلد کا حضرت فلک رفعت نواب مختار الملک بہادر کی نظر سے گذرنا اور جو کچھ اس کے گذرنے کے بعد واقع ہوا دریافت کر کے مجھ کو مطلع فرمائیں۔

غالب

جمعہ ۲۵ ستمبر ۱۸۶۳ء

(۳۲) بندہ پرور، تمھارے دونوں خط پہونچے۔ غالب گستہ دم، کوتہ قلم نہ لکھے تو یہ اور بات ہے۔ دونوں خط آپ کے اور ایک پارسل محمد نجیب خاں کا بہ تقدیم و تاخیر دو سہ روز موصول ہوئے۔ آپ کا پارسل بعد مشاہدہ آپ کو بھیجا جائے گا۔ خان صاحب کے پارسل میں ایک کتاب ارمغان اور اوراقِ اصلاح بھیجے جائیں گے۔

غالب

دوشنبہ ۲۸ نومبر ۱۸۶۴ء

(۳۳) جاناں بلکہ جانِ مولوی منشی حبیب اللہ خان کو غالب خستہ دل کا سلام اور نورِ دیدہ و سرورِ سینہ منشی محمد میراں کو دعا اور مجھ کو فرزندِ ارجمند کے ظہور کی نوید۔ جو نگارش صاحبزادے کی طرف سے تھی، رسم الخط بعینہٖ تمھاری تھی۔ اب تم بتاؤ کہ رقعہ اُس کی طرف سے تم نے لکھا ہے یا خود اُس نے تحریر کیا ہے۔ لڑکا تمھارا تمھارے ساتھ حیدر آباد نہیں آیا، ظاہراً تم نے وطن سے بلایا ہے مفصل لکھو کہ نخلِ مراد کا ثمر یہی ہے یا اُس کے کوئی بھائی بہن اور بھی ہے یہ اکیلا آیا ہے یا قبائل کو بھی تم نے اس کے ساتھ بلایا ہے۔ ہاں صاحب محمد میراں یہ اسم مقتضی اس کا ہے کہ آپ قوم کے سید ہوں۔۔ یوسف علی خاں شریف و عالی خاندان ہیں۔ بادشاہِ دہلی کی سرکار سے تیس ۳۰ روپیہ مہینہ پاتے ہیں، جہاں سلطنت گئی وہاں وہ تنخواہ بھی گئی۔

